نیم شب کی خامشی میں بھیگتی سڑکوں پہ کل
تیری یادوں کے جِلَو میں گھومنا اچھا لگا

| | | |
|---|---|---|
| نام کتاب | : | پیار کی پہنچ |
| مصنف | : | بریگیڈیئر حسن اختر ملک |
| سرورق | : | حسن شہریار ملک |
| ادبی مشاورت | : | آمنہ یاسر ملک |
| ترتیب | : | نازیہ شہریار ملک |
| دُعا گو | : | حمزہ، زینب، ایمان |
| اشاعت اول | : | ۲۱۰۹ء |

# اظہارِ تشکر

☆ میں ان سب کے لیے سراپا سپاس ہوں کہ جنھوں نے بےخود جذبے کی تکمیل میں مدد کی۔

☆ سَمی (میری اکلوتی اہلیہ) جسے ہر غزل اور نظم بار بار پڑھنا پڑی۔

☆ محترم جعفر شیرازی صاحب جن کی راہنمائی میرے لیے باعث فخر ہے۔

☆ عزیزم شہر یار ملک جنھوں نے مسوّدے کی درستگی میں دستِ تعاون بڑھایا۔

☆ آمنہ بیٹی نے بڑے پیار سے سرورق ترتیب دیا۔

☆ عزیزم یاسر ملک جنھوں نے بیشتر غزلوں کو کئی بار پڑھا اور مفید مشورے دیئے۔

☆ نازیہ بیٹی کی خوبصورت تنقید کے لیے۔

☆ پروفیسر چوہدری فضل حسین، جناب شریف کنجاہی، مشکور صدیقی، اور ذوالفقار ذلفی جن سب کی معاونت میرے لیے گرانمایہ اثاثہ بنی۔

☆ جناب اسلم چوہدری جن کی وساطت سے طباعت کے تمام مرحلے باحسن طریق

# پیش لفظ

میں نے کب کہا کہ میں شاعر ہوں! میں تو محض اندھیروں میں کہکشاں کی طرح بکھرنے والوں کا مداح سرا ہوں۔ بس اتنا ہے کہ گل کی کلی کے چٹکنے کے مشاہدے کو اپنے تک محدود نہیں رکھ سکا۔ اور پھر ایک اور احساس کہ عزّ وجل اپنی اشرف تخلیق سے کتنا پیار کرتا ہے۔ وہ کتنا خوش ہوتا ہوگا۔ جب اس کے بندے محبت کے انمٹ بندھنوں میں آجاتے ہیں۔ محبت کرنے والے یہ لوگ پیاس کے صحرا میں بھی تنہا نہیں ہوتے تو میں ان پیار کرنے والے لوگوں کے ان حسین، لطیف اور پر شکوہ جذبوں کی قدر کیوں نہ کروں۔

بس تو یوں ٹھہرا اِس کتاب کا وجود۔

حسن اختر ملک

# عرضِ حال

نظم اور غزل میں قافیے ردیف کی حسین پابندیاں بعض اوقات مافی الضمیر کے بیان کے حُسن کو کچھ زیادہ تابدار ہونے کے آڑے آجاتی ہیں۔ نثری نظم یا آزاد شاعری اس طرحدار لگام سے آزاد جو ٹھہری تو پھر کہنے کی آسانی وافر اور یوں اسراک کی فراوانی تھی۔

نثری نظم میں میرے خیال کی رہنمائی پروین شاکر نے کی میں نے ان سے کیا سیکھا یا کیا فیض حاصل کیا یہ بتایا تو شاید میری بساط میں نہیں لیکن اتنا ضرور ہے کہ شاکر کی شاعری نے مجھے نثری نظم کہنے کی جرأت ضرور دی۔

بے خود جذ طے میرا پہلا مجموعۂ کلام روایتی غزل پر مشتمل ہے۔ یہ دوسری کاوش اور کچھ ہو نہ ہو لیکن دو پریمیوں کے لئے ایک دوسرے کو دینے کے لئے ایک حسین تحفہ یقیناً ہوگا۔

حسن اختر ملک

# درمدحِ غزالاں

ہم نے کئی برس پہلے جس حسن اختر کو دیکھا تھا وہ تو شوخ وچنچل، خاصا کھلنڈرا، ایک سیماب صفت جوان تھا لیکن نہ معلوم کب اور کیسے اس کی قلبی وارداتوں پر کسی نے ''شب خون'' مارا کہ وہ ایک شاعر بن گیا اور بقول اس کے ''دل پہ جو گذری، رقم کرتے رہے ہیں۔'' اس روپ میں بھی وہ اچھوتا نکلا۔ ایک پیارا انسان، ایک پیارا شاعر۔

ایک نظر اس کے شعر پڑھتے وقت ہلکی ہلکی پھوار کا احساس ہوتا ہے۔ ایسے جیسے وہ خوش رنگ تتلیاں ہوا میں اڑاتا ہے جن سے فضا میں رنگ سا بکھر جاتا ہے۔

اگر مٹتی نہیں ہے تشنگی تو مے کدہ چھوڑو
بجھاؤ پیاس اس مَے سے جو آنکھوں سے چھلکتی ہے

بس یوں کہیئے کہ اس سے ملو یا اس کی غزل پڑھو تو اک خوشگوار تازگی کا احساس ہوتا ہے۔ دنیا داریوں اور منافقتوں سے پاک اشعار جن میں اک گونہ رجائیت اور محبت کے راسخ جذبوں کی نوید ہے مادیت کے عنصر کا سایہ تک نہیں۔

عمومی طور پر تو اس کے فن میں رومان کی مہکاری ہی غالب ہے لیکن وہ ماحول کی تیرہ دستیوں سے کہاں تک چشم پوشی کر سکتا ہے۔ خواہ سیاست ہو یا مذہبی تنگ نظری وہ بڑی چابک دستی سے اس پر قلم اٹھاتا ہے۔

خوشنودیِ حضور تو منظور ہے ضرور
اس قوم کا بھی کچھ تو خیال کیجئے

اور پھر

مذہب تو اک روشنی ہے زندگی کے لئے
پاؤں کی زنجیر جسے تم نے بنا رکھا ہے

ان کی پوری شاعری میں تغزل کی سرمستی موجزن ہے۔ اختر ملک نے اپنے محسوسات کو دریا کی ان لہروں کے سپرد کر دیا ہے جو دو نہ ملنے والے کناروں کے درمیاں کبھی متلاطم اور کبھی پرسکون ہوتی ہیں۔

ہم حسن اختر کو چیلنج دیتے ہیں یا یوں بھی کہہ لیجئے کہ یہ محض ہماری ادبی پیشین گوئی ہے۔

یہ تو ابھی آغاز ہے جیسے اس پہنائے حیرت کا
آنکھ نے اور سنور جانا ہے، رنگ نے اور بکھرنا ہے

چوہدری فضل حسین
سابق پرنسپل
اسلامیہ کالج گوجرانوالہ، زمیندار کالج گجرات

# بے خود جذبے

بے خود جذبے جناب حسن اختر ملک کی شاعری کا پہلا اثاثہ ہے، بے خود جذبے ان کے احساسات کی سچی تصویر ہے جسے وہ کہہ رہے ہوں۔ ’’ہم نے رکھ دیا ہے کلیجہ نکال کے‘‘

اس زنبیل سخن میں وہ سب کچھ ہے جس کی ایک سچے شاعر سے توقع کی جاسکتی ہے یہ مجموعہ ان کی رومانی شاعری سے بھرپور ہے لیکن ان کی کچھ نظمیں مذہبی تاثر کے ساتھ بھی موجود ہیں کچھ قطعات بھی ہیں غرضیکہ اظہارِ سخن کے تمام پہلو موجزن!

ان کی رومانی غزلیں اور محبتوں کے ذائقے سے بھرپور غزلیں، نظمیں قاری کو بہت لطف دیتی ہیں۔ ملاحظہ فرمایئے۔

ہر لمحہ مسکراتی رہی میرے دھیان میں
وہ یاد اس جمال کا پیکر بنی رہی

حسن اختر ملک نے ’’جاناں‘‘ کا استعارہ جا بجا استعمال کیا ہے جسے اختر شیرانی نے ریحانہ کو اپنی نظموں کا استعارہ بنایا تھا بے خود جذبوں کی شاعری اَن گنت اور بے شمار منوّر کیفیتوں، روشن جذبوں اور دلکش احساسات کی شاعری ہے۔ مجھے یقین ہے قاری اسے پسند کرے گا۔ میری حوصلہ افزائی کا بَرملا اظہار شاعر کے ظرف کا آئینہ دار ہے۔

(جعفر شیرازی)

یہ ستم بھی دل پہ اب اے خدا ہوگا
اسی شہر میں رہ کر بھی، وہ مجھ سے جدا ہوگا

## نعت رسول مقبول ﷺ

وہ منبع نور، خوشبو، روشنی کا
مدینہ نام ہے شہر نبیؐ کا

تڑپتا ہوں پہنچ جاؤں مدینے
عجب عالم ہے دل کی بے کلی کا

وہ گلیاں، گنبدِ خضرٰ، وہ مینار
یہی محور ہیں میری زندگی کا

میرے آقاؐ کے در کی شان دیکھو
بہت ساماں ، نظر کی تازگی کا

جسے آقاؐ سے کچھ نسبت نہیں ہے
نہیں کچھ مرتبہ اس آدمی کا

عطا ہو شربتِ دیدار آقاؐ
بہت غلبہ ہے مجھ پر تشنگی کا

یہاں ہر ذرہ ہمدوش ثریا
یہ رتبہ ہے مدینے کی گلی کا

جسؔ اخترؔ غلامِ مصطفیٰؐ ہوں
اثاثہ ہے یہ میری چاکری کا

## نعت رسول مقبول ﷺ

مدینہ کی حسین وادی مجھے جب یاد آتی ہے
رسولؐ اللہ! عقیدت سے طیبہ کی وہ گھاٹی یاد آتی ہے
آپؐ کے قدموں میں استادہ مجھے اپنی خماری یاد آتی ہے
دعاؤں سے بھی وہ اپنی آہ و زاری یاد آتی ہے
ریاض الجنتہ کے سجدوں کی وہ کہکشائیں یاد آتی ہے
گنبدِ خضرا وہ منبع نور کا مجھ کو ہمیشہ یاد آتا ہے
کوہِ اُحد منظرِ دامن حضرتِ حمزہؓ
مجھے اسدِ رسولؐ اللہ کی غیرت اور شجاعت یاد آتی ہے
دربار اقدس میں عصیاں کا مجھے احساسِ ندامت یاد آتا ہے
حبیب کبریاؐ! آپؐ کے دربار میں دامن پھیلانا یاد آتا ہے
مسجدِ نبویؐ کا وہ لطفِ عبادت یاد آتا ہے
شفاعت کے تخیل سے مجھے شمعِ رسالتؐ یاد آتی ہے
آپؐ کے قدموں میں طبیعت کی روانی یاد آتی ہے
آپؐ کے دربار کی شانِ عطاء بھی یاد آتی ہے
میرے دل سے اٹھی حُبّ شہِ یثرب یاد آتی ہے
حسنؔ کو ہر دم جلوۂ شہر نبیؐ کی یاد آتی ہے
رسولؐ اللہ! عقیدت سے طیبہ کی وہ گھاٹی یاد آتی ہے

# غزل

اتر جاتے ہیں طوفانوں میں اسکو یہ بتانا تھا
وہ جانِ جاں جسے ملنے کو دریا پار جانا تھا

تمہی کو قلب و جاں میں آخرش میں نے اتارا ہے
اِدھر تیری محبت تھی اُدھر سارا زمانا تھا

وہ یارِ کم سخن، فطرت میں کیسی بے نیازی ہے
اُسی سے بات کرنا تھی، اسے اپنا بنانا تھا

تمہاری بے رخی ہے کاروبارِ عشق میں کیسی
کسی کو یاد کرنا تھا کسی کو بھول جانا تھا

چمن میں لالہ وہ گل پر اک حیرانی مسلط ہے
صبا کو بات کرنا تھی، ہوا کو مسکرانا تھا

تمھیں بھی دیکھ لینا تھا کبھی وعدہ وفا کر کے
محبت میں کبھی تم نے حسنؔ کو آزمانا تھا

(نوائے وقت 4 جولائی 1994)

(ماہنامہ شام وسحر اگست 1996)

(سہ ماہی قدریں اکتوبر 1997)

# جانوں

جانوں ہوائے گل کی طرح خوش خرام ہے
میرے لئے وہ حُسن کا ماہِ تمام ہے

وہ داستانِ عشق ہے اور باعثِ طرب
میرے تصوّرات کی دیوی، مری طلب

دھندلائے جب بھی راستے گرد و غبار سے
طے کر لیا ہے میں نے انہیں اُس کے پیار سے

ہر رنگ، ہر ادا میں سراپا جمال ہے
ایسے ہے، جیسے حُسن میں وہ بے مثال ہے

ہر غم مجھے حیات کا بھولا ہوا تو ہے
خوشبو سے اس کی راستہ مہکا ہوا تو ہے

# غزل

لمحے تمام پیار کی سوچوں سے اَٹ گئے
دن رات میرے اس کے خیالوں میں کٹ گئے

غم بڑھتے بڑھتے بڑھ گئے ہجر و فراق کے
ہم جیسے جیسے زیست کی راہوں میں بٹ گئے

وہ دور تھا تو دور تھے دنیا جہاں سے
وہ آگئے تو فاصلے سارے سمٹ گئے

ہر سمت دھول، دھول تھی جب وہ چلا گیا
وہ آگیا تو راستے پھولوں سے اٹ گئے

آنکھوں میں آئے تھے جو حسن وہ غموں کے ابر
کیسے اُمڈ کے آئے تھے اور کیسے چھٹ گئے

(ماہنامہ ریشم کراچی اگست 2007)

# غزل

حد درجے کی خود داری، انا کا ہے بھرم یارو
کبھی تم معذرت کر لو، خیالِ خام ہے یارو

گلہ تجھ سے کریں اور تجھے شرمندہ ہم کر دیں
نہیں ہے یہ ظرف اپنا اور نہ ہی کام ہے یارو

لڑکھڑاتے ہی رہو گے، اسے پی کہ بھلے زاہد
جاناں کی آنکھوں کا کچھ ایسا جام ہے یارو

ہے سامنے لیکن اُسے ہم چھو نہیں سکتے
فاصلہ صدیوں کا اور منزل دو گام ہے یارو

سرِ تسلیم خم نہ ہو، اتنی جرأت بے زبانوں میں کہاں یارو
یہی سوچا تمہارے ہی بھرم کے ہم امانت دار ہیں یارو

لٹا دیں گے دل و جاں اس پہ اور ایمان تک یارو
حسنؔ کو کیا خبر کہ اسکا کیا انجام ہے یارو

# غزل

اِس سے پہلے کہ ہمارے چاہتیں جاناں
عذاب بنیں، دل کا روگ ہو جائیں

اِس سے پہلے کہ میرا مقدر اور تیرا نصیب
پھر کبھی نہ جاگنے کے لئے سو جائیں

کیوں نہ ہم لوگ آج اک وعدہ کر لیں
تجدیدِ وفا بھی کریں، وعدوں کا اعادہ کر لیں

بھلا کر دل سے بیتی ہوئی باتوں کو
ساتھ رہنے کا چلو آج ارادہ کر لیں

# غزل

شام آتی ہے میرے گھر میں سحر آتی ہے
تو نہیں آتا، تیری یاد، مگر آتی ہے

میری تحریر میں یوں نقش بکھرتے ہیں تیرے
لفظ لکھتا ہوں تو تصویر اُبھر آتی ہے

تو بھی کیا ہے کہ تیرے لمس کا جب سوچتا ہوں
ہر رگ و ریشہ میں تاثیر اُتر آتی ہے

روح کے ساتھ میرا گھر بھی مہلک اُٹھتا ہے
مجھ کو جب بھی تیرے آنے کی خبر آتی ہے

اس لئے ملنا زمانے سے عجب لگتا ہے
اب میری آنکھ تیرے نام پہ بھر آتی ہے

مجھ پہ کھلتا ہی نہیں وہ کسی اُلجھن کی طرح
اس کی ہر بات میں اک بات نظر آتی ہے

ساتھ اختؔر کو وہ دن رات لئے پھرتی ہے
وہ جو گھر سے تیرے اِک رہ گذر آتی ہے

(ڈیفنس کلب مشاعرہ 1999)

# غزل

کتنے ناداں ہیں ہم لوگ، گنوا دیتے ہیں
ہستیِ نایاب کو بیکار تمناؤں میں

تمام عمر کی پارسائی لٹا دوں ان پر
لذتیں ایسی بھی چھپی ہیں کچھ گناہوں میں

ستم پہ اپنے وہ پشیمان ہوا ہے آخر
آگیا اثر اب شاید میری دعاؤں میں

# غزل

تو بتا! اس بے نیازی میں کیا رکھا ہے
تیری طلب نے تو مجھے دیوانہ بنا رکھا ہے

اک میں ہوں کہ ڈھونڈ رہا ہوں تجھکو
اک تو ہے کہ کہیں خود کو چھپا رکھا ہے

تو جو چاہے تو اِسے نعمت کہہ لے
زندگی کا نام! ہم نے تو سزا رکھا لے

کبھی تو اسکی طرف بھی دیکھ لے ظالم
ترے لئے جس نے اپنا آپ مٹا رکھا ہے

کون جانے کہ طلب میری بھی موسیٰ جیسی
طور تو میں نے بھی اک دل میں بنا رکھا ہے

# غزل

جان تھی تیری، تجھی پہ واری ہے
جنوں نہیں، یہ میری وفاداری ہے

پیار کا جرم ہوا ہے مجھ سے
مجھے اعترفِ گنہگاری ہے

قدرتِ اظہار تو رکھتا ہوں مگر
راہ کی دیوار میری خود داری ہے

بناؤ اس کو یا تم مٹا ڈالو!
زندگی میری اب تمہاری ہے

سوچتا ہوں تو یقیں نہیں آتا
بِن ترے زندگی گذاری ہے

## دو اشعار

اس حُسن کی میں تعریف کروں کیسے
چندا کو بھی اس بت کے جلوؤں میں مگن پایا



اے جانِ حسن تجھ میں کچھ بات ہی ہے ایسی
ہیں یوں تو حَسین کتنے، تجھ سا نہ حَسین پایا

# غزل

تیرے فراق میں دن یوں گذرتے رہتے ہیں
کہ جیتے رہتے ہیں ہم جیسے مرتے رہتے ہیں

نوازشاتِ زمانہ سے یوں پریشاں ہیں
چلے ہَوا تو ہَوا سے بھی ڈرتے رہتے ہیں

بچھڑنے والے کبھی لوٹ آ کہ ہم ہر روز
تیری جدائی میں جاں سے گزرتے رہتے ہیں

اُسے خبر ہی نہیں وہ جب سنورتا ہے
تو گیسوؤں کی طرح ہم بکھرتے رہتے ہیں

اُسے کہو کوئی جا کر نہ یاد آئے مجھے
جسے بُھلا کے میرے زخم بھرتے رہتے ہیں

اس ایک بات پہ حیراں ہیں میں اور آئینہ
بگڑتے رہتے ہیں وہ اور سنوررتے رہتے ہیں

بلند و پستِ زمانہ سے ڈر نہ اے اخترؔ
کہ چڑھتے رہتے ہیں دریا اُترتے رہتے ہیں

(منظر نامہ جولائی 1998
ڈیفنس کلب مشاعرہ)

# محبت

محبتوں میں گو زندگی خراب ہوتی ہے
محبتوں کے بِنا بھی تو عذاب ہوتی ہے

ہمیں تو فیض ہی ملے ہیں اس سے
کون کہتا ہے یہ خانہ خراب ہوتی ہے

ایسے لوگوں کو سدا مشکلوں میں دیکھا
زندگی جن کی کھلی کتاب ہوتی ہے

اُس پرستش کا میں نہیں قائل
جس میں شامل آرزوئے ثواب ہوتی ہے

# غزل

کسی حسین کے لیے اک جہاں بنانا پڑا
زمیں بنانی پڑی آسماں بنانا پڑا

بُلا ہی لے گا کسی روز مہربان ہو کر
اسی لیے تو اُسے مہربان بنانا پڑا

کسی طرح تو میرے حال کی خبر ہو اُسے
زمانے بھر کو مجھے راز داں بنانا پڑا

جب اُس سے بزم میں ہم گفتگو نہ کر پائے
تو اشکِ چسم کو دل کی زباں بنانا پڑا

وہ ہو بھی سکتا ہے اس کے علاوہ کیا آخر
وہ اور کیا ہے جسے جسم و جاں بنانا پڑا

ہمارا ہونا تو اِک کھیل کا کھلونا ہے
کہاں کی خاک ہوئے اور کہاں بنانا پڑا

یہ کیا ہوا کہ تہِ خیمۂ فلک اختر
یہ گھر بنانا پڑا، یہ سائباں بنانا پڑا

# دو اشعار

جانوں نے التجائے وصل کو ناممکن تو کہہ دیا
پھر بھی وہ میری سوچ کا محور بنی رہی



ذکر ان کا تو میرا ثواب ٹھہرے
یا پھر یادوں کی اک کتاب ٹھہرے

# غزل

کہا کسی سے بھی نہیں کچھ بھی تو زباں سے
کچھ تجھ سے شکایت ہے کچھ تیرے جہاں سے

رنجشیں دل کو بہت اُس سے ہیں لیکن
محبت بھی ہوئی ہے تو اسی دشمن جان سے

پیار وہ بھی تو کرتے ہیں شاید ہمیں سے
اظہار جو کرتے نہیں اپنی زباں سے

دل تو بہت چاہتا ہے تجھ کو بھلانا
حوصلہ لائیگا مگر اسکا کہاں سے

(ڈیفنس کلب مشاعرہ 2000)

# غزل

میری زندگی میں پھول بن کر وہ نکھرتی ہے
خوشبو کی طرح، پھر وہ میرے دل میں بکھرتی ہے

بھٹک جاتا ہو میں کبھی جب ظلمتِ شب میں
تو راہِ زیست میں وہ چاندنی بن کر چمکتی ہے

وہ اس کافر ادا کا بن سنور کر ہی چمن آنا
چٹک جاتی ہیں کلیاں، مستی پھولوں سے برستی ہے

اگر مٹتی نہیں ہے تِشنگی تو مے کدہ چھوڑو
بجھاؤ پیاس اُس مے سے جو آنکھوں سے چھلکتی ہے

کبھی وہ ایک پل کو بھی حسنؔ سے دور ہو جائے
اس کی یاد شعلہ بن کے سینے میں سلگتی ہے

(اکتوبر1963)

# غزل

اس پشیمانی کی، میری جان ضرورت کیا ہے
میں دکھاؤں گا، تمہیں اک روز محبت کیا ہے

تم تھے مجبور! چلو چھوڑو! یہ مانا میں نے
بھول بھی جاؤ سب کچھ! یہ وضاحت کیا ہے

مٹے تو ہم ہیں سبب جو بھی رہا ہو کوئی
کیا کہیں اب دل کو کسی سے شکایت کیا ہے

زندگی چھن جائے کسی کی، وہ کچھ کر بھی نہ سکے
اس سے بڑھ کر انسان کے لئے اور قیامت کیا ہے

(منظرنامہ مارچ1999)

# غزل

جب زلف سنوارو تم جاناں، گھنگور گھٹائیں ہوتی ہیں
جب بن ٹھن کے تم نکلو، رنگین فضائیں ہوتی ہیں

وصل کے دل کش لمحے میں، مستانہ ادائیں ہوتی ہیں
مخمور نگاہوں سے تیری، وہ پیار کی راہیں ہوتی ہیں

اور تیرے گلے میں پھولوں کے اک ہار سی باہیں ہوتی ہیں
میرا شوق سوا ہو جاتا ہے، جب تیری ادائیں ہوتی ہیں

(گجرات کالج مشاعرہ فروری 1964)

# یاد

میں تجھ سے کب کوئی گلہ کرتا ہوں
آگ میں اپنی چپ چاپ جلا کرتا ہوں

تیری یادوں کے سوا اور بچا ہی کیا ہے
انہیں یادوں کے سہارے تو جیا کرتا ہوں

آ کے اک بار ذرا دیکھ تو لے
بِن تیرے کتنا بے چین رہا کرتا ہوں

مے نوشی عادت تو نہیں ہے میری
غم بھلانے کو تھوڑی سی پیا کرتا ہوں

خوں رلاتی ہیں وہ پل بھر کی ملاقاتیں بھی
گاہے گاہے جو کبھی خود سے ملا کرتا ہوں

# غزل

ہجر کے صحرا میں سائے بھی سمٹ جائیں
ناگ جدائیوں کے سینے سے لپٹ جائیں

پہلو میں رہے میرے، بس یہ ہی تمنا ہے
وقتِ وصل لیکن، وہ ہم سے سمٹ جائیں

عشق کی راہیں گر مشکل ہیں تو غم کیسا!
وہ اور کوئی ہوں گے جو ڈر کے پلٹ جائیں

ہے وقت وہی اچھا جو ساتھ تیرے گذرے
فرقت کی تو گھڑیاں ہیں، پر صدیاں گذر جائیں

کچھ اپنی کہو جاناں، کچھ میری سنو جاناں
یوں سننے، سنانے سے غم سارے ہی بٹ جائیں

# غزل

اتنا جذباتی بھی یارو! کب بھلا ہوتا ہوں میں
زخم اپنے آنسوؤں سے یوں کہاں دھوتا ہوں میں

آج جانے کیوں یونہی بہنے لگے آنسو میرے
ورنہ ذرا سی بات پہ یوں بھی کبھی روتا ہوں میں

میری طرح تو بھی قمر ڈھونڈے ہے بچھڑے یار کو
تجھکو جاتے دیکھتا ہوں روز جب سوتا ہوں میں

لگ بھی جائے آنکھ گر روتے روتے، جاں میری
خواب بھی تیرے ہی دیکھوں جب کبھی سوتا ہوں میں

حسرت رہی کہ پھولتے پھلتے ذرا دیکھوں اسے
محنت و شوق سے جو بھی فصل بوتا ہوں میں

# غزل

اُسے مندر بنانا تھا، اسے تو پیار کرنا تھا
اُسی کی دید سے اپنے آپ کو امرت پلانا تھا

اُسی کی جنبشِ لب سے، سفرِ رفاقت کو ہمیں مہمیز دینا تھی
اسی کی خوش خرامی سے، چمن میں گل و سبزہ کھلانا تھا

کہسار کی ملکہ، غزالِ دشت، گلِ صحر بھی وہ ٹھہری
شبِ ماہتاب میں اس کو حُدی نغمہ سنانا تھا

کمالِ بے نیازی سے ہمیں دوری دکھائی تھی
مقصد تو، فراقِ حُسنِ یار سے ہم کو رلانا تھا

(زمیندار کالج مشاعرہ 1963)

# غزل

اک بے بسی حیات کی ہمسر بنی رہی
جاناں ہی میری سوچ کا محور بنی رہی

ممکن کو یوں بدل دیا ناممکنات میں
اک یاس تھی کہ میرا مقدر بنی رہی

ہر لمحہ مسکراتی رہی، میرے دھیان میں
وہ یاد اُس جمال کا پیکر بنی رہی

اک جذبِ شوق تھا، میرا ہمدم بنا رہا
اک خواہشِ وصال تھی نشتر بنی رہی

لائے تھے کس طرح حسنؔ اُسکو حصار میں
وہ ایک شکل جو مہ وہ اختر بنی رہی

(ماہنامہ شعلے کراچی اگست 1996)

# غزل

ہمیں تو شاخِ دل پہ آشیانے کو سجانا تھا
بہت سے ان کہے لفظوں کو بھی ہونٹوں پہ لانا تھا

غموں کے تیرہ و تاریک رستوں میں دھنک کے رنگ لانا تھا
خوابوں کی اِن ٹوٹی فصیلوں کو نئے سر سے اٹھانا تھا

یہ تم ہی ہو کہ ان سب رابطوں کو توڑ بیٹھے ہو
ہمارے پیار کو کچھ دن تو تم نے آزمانا تھا

کسی کے یوں بچھڑ جانے کی ہم کو گر خبر ہوتی
حسنؔ ہم نے سکوں اپنا اُسی در پہ لٹانا تھا

# غزل

تذکرے مت کرو امیروں کے
پھر گئے دن تیرے فقیروں کے

اب تو کٹنے لگی ہیں زنجیریں
کھل گئے راستے اسیروں کے

ہم سمجھتے ہیں رہبر ان کو
روپ بدلے ہیں راہ گیروں کے

کوئی تدبیر بن نہیں آتی
ہم فقیر ہوگئے لکیروں کے

کیسے کیسے ستم سہے ہیں حسنؔ
ہم نے اِن پیار کے سفیروں کے

## قطعہ

اس کے آنے سے مانند وہ صبحِ کہن
دیہدہ زیبی میں قطعاً وہ سرو و سمن
حُسن اُسکا تو بالکل زمانہ شکن
ضوفشاں، خوش بیاں، گلبدن گلبدن

# غزل

محوِ سفر تھے پر بہار راستوں میں ہم
بھولے ہیں ہم بہار تجھے دیکھنے کے بعد

رہتے تھے محفلوں کی ہی مستیوں میں ہم
ہم خود ہی مست ہوگئے تجھے دیکھنے کے بعد

گردش میں پھر رہے تھے سیماب صفت ہم
بھولے ہیں ہم سفر کو تجھے دیکھنے کے بعد

جاتے نہ تھے کبھی، محفلِ شعراء میں ہم
ہم ہوگئے غزل گوؔ تجھے دیکھنے کے بعد

## قطعہ

لہجہ کوئی بھی ہو، تنقید تو تیرا شیوہ ہے
الفاظ خواہ ڈھیلے ڈھالے ہوں شکوہ تو تیرا شیوہ ہے
خواہشِ وصل ہو یا تمنائے دید، انکار تو تیرا شیوہ ہے
پیار تو چاہے تم بھی کرو، اخفا تو تیرا شیوہ ہے

## قطعہ

الفاظ تھے تو میرے، تأثر تھا تمہارا
حُسن بیاں تھا میرا، پر ذکر تھا تمہارا
سجدہ تھا تو میرا، آستانہ تھا تمہارا
منزل تھی تو میری، آشیانہ تھا تمہارا

## قائدین کے نام

خوشنودیٔ حضور تو منظور ہے ضرور
اس قوم کا بھی کچھ تو خیال کیجیۓ

ہاں محفلِ رقص و سرور بھی برداشت ہے ہمیں
پر عوام کا بھی کچھ تو ملال کیجیۓ

خود تو جو بھی جی میں آئے حضور کیجیۓ
پر اس امتِ مظلوم کو نہ بدحال کیجیۓ

جب بھڑک اُٹھیں گے بے کس و نا چار لوگ ہم
التجا ہے کہ پھر نہ اظہارِ جلال کیجیۓ

# غزل

سبھی نے اپنا اپنا اک معبود بنا رکھا ہے
مجھکو لوگوں نے بہت اس سے ڈرا رکھا ہے

ان دیکھی کوئی قوت ہے بہت ہی با اختیار
نام جس کا ان لوگوں نے خدا رکھا ہے

اک جہاں یہ کہ ہم لوگ جہاں رہتے ہیں
اک جہاں اور کہیں اس نے بسا رکھا ہے

قریب سب سے ہی رہتا ہے مگر آسماں سے پرے
سنا ہے اس نے گھر و دربار بنا رکھا ہے

نیکی و بدی کے عجب معیار بنائے جس نے
ہر بری چیز میں اُس نے مزا رکھا ہے

صبر کے نام پر ظلم سہنے کی ہے تلقین یہاں
صلہ میں جس کے مُژدہ جنت کا سنا رکھا ہے

ہم سے منکروں کی سزاؤں کے واسطے
اک جہنم بھی وہاں اس نے بنا رکھا ہے

سزا و جزا کے یہی چکر تو ہیں جس نے
آج کے انسان کو انسان بنا رکھا ہے

زاہدو! تم نے اسے کھیل بنا رکھا ہے

مذہب مذہب کا اک شور مچا رکھا ہے
یہ تو اک روشنی ہے زندگی کے لئے
پاؤں کی زنجیر جسے تم نے بنا رکھا ہے
اک دوسرے کو غلط کہنے کا حق نہیں تم کو
یہ فیصلہ خدا نے پہلے سے سنا رکھا ہے
ٹھنڈے دل سے سوچو تو سمجھ بھی لو گے
فائدہ اس الزام تراشی میں بھلا رکھا ہے
قادرِ مطلق و معبود وہی ہے منصف بھی وہی
حق و ناحق کا جھگڑا یونہی تم نے اٹھا رکھا ہے

(اردونامہ جون 1997)

# رنگ نے اور بکھرنا ہے

ابھی تو سیاہی خشک نہیں ہوئی حسن اختر کی پہلی کتاب ''بے خود جذبے'' کے تبصرہ کی کہ دوسرے کتاب کا مسوّدہ میرے ہاتھوں میں ہے۔ پہلے تو ہم نے کچھ کچھ جھینپ کر شاعر کی قلبی وارداتوں پر شب خون کا زکر کیا تھا لیکن اس پُر گوئی کے بعد (تین مہینوں میں دوسری کتاب) تو ہمارا شک یقین سا بنتا جا رہا ہے۔

اللہ کرے زور ____________________ اور زیادہ

میں یہ تو نہیں کہوں گا کہ حسن اختر نے اپنی ادبی مرشد کا نام روشن کیا کہ اُس گیسوئے تابدار کو شائد مزید تابداری کی ضرورت نہیں۔ پر اِتنا ضرور ہے کہ شاعر کی عقیدت کا بدرجہ اتم احساس ہوتا ہے۔

نثری نظم کو بعض حوالوں سے روائتی نظم وغزل کے داعی اچھی نظر سے نہیں دیکھتے لیکن نثری نظم اب ایک حقیقت ہے اور مستند اسلوب بھی اور حسن اختر نے اس کے ساتھ بھر پور انصاف کیا ہے۔

اس کتاب میں عنوان کافی متنوّع ہیں محبت اور انا کی جنگ سے لے کر' حوا کی بیٹی کی مظلومیت کی دہائی] بدگمانی کے ساخسانے' چناب کے پاتیوں سے رقم داستانِ حُسن و عشق' Meditation تک نہ جانے کتنے خوبصورت عنوان موجود ہیں اس گنجینۂ احساسات میں کہ قاری یقیناً سوچے گا' کیفیات کو اپنے آپ پر منطبق کرنے کی سعی تو بہر حال کرے گا اور ڈھیروں لطف اٹھائے گا کتاب کا نام کیسا خوبصورت ہے داد دیجئے گا۔

مقطع میں اتنا عرض ہے کہ حسن اختر میرا ہونہار شاگرد ہے ہم دونوں کو ایک دوسرے پر فخر ہے۔

چوہدری فضل حسین
سابق پرنسپل
زمیندار کالج
گجرات و اسلامیہ کالج گوجرانوالہ

22 اپریل 1997

# ٹھنڈی دھوپ کا شاعر

حسن اختر بے خود جذبوں سے پیار کرنے والا شاعر مزاج انسان تو تھا ہی لیکن اتنا پختہ شاعر بھی ہے یہ بڑی خوشگوار حیرت کی بات ہے۔ پہلا مجموعۂ کلام روایتی غزل کے پیکر میں ادبی محفلوں میں اکثر موضوعِ بحث رہ ہے۔ ان کی دوسری تخلیق ''ٹھنڈی دھوپ'' (نثری نظم کا مجموعہ) دیکھ کر گمان ہوتا ہے کہ شاید یہ ہی اس شاعر کا اصل میدان ہے وہ متنوّع نظموں میں بڑی جرأت سے اظہار خیال کرتا ہے۔

پروین شاکر سے متاثر اس شاعر نے مختلف موضوعات کے ساتھ انصاف کیا ہے اور قاری کو پڑھنے کے لئے بہت کچھ دیا ہے۔ جو ادب میں خوبصورت اضافہ ہے۔ ان نثری نظموں کا اپنا ایک حُسن ہے' اپنی دلکشی ہے۔ جذبوں کی شدت اور رچاؤ کا حسین امتزاج ہے۔ فکروشعور کے اس بے ساختہ پن نے ان کو بے پناہ تاثر سے ہمکنار کر دیا ہے۔ ''محبت اور انا کی جنگ'' کو کس خوش اسلوبی سے بیان کیا ہے اور ''آرزو کی آرزو'' پڑھیئے تو سر دھنیئے۔ ''شیشے کا انسان'' اور ''چناب کی پانیوں کی مہک'' کہیں آپ بیتی ہی نہ ہو؟

اچھی تخلیق پر حسن اختر کو میرا پیغام تہنیت پہنچے۔

جعفر شیرازی

ساہیوال

مئی 1997ء

# ٹھنڈی دھوپ

ہوائیں، بادل

فضائیں، موسم

چندا، چاندنی

دھنک، خمار

ہجر، فراق

ملن، وصال

خواب، خیال

سُر، سنگیت

چاہت، الفت

پھول اور کلیاں

یہ سب تو نام ہیں تیرے

مجھے ان سے محبت ہے

کہ

میرے لئے یہ بہار کی ٹھنڈی دھوپ ہوں جیسے

# ”مجھے تم یاد آتے ہو“

کسی کو مسراتے دیکھ کر تم یاد آتے ہو

کہیں سے قہقہہ سن کر

کہیں پر نغمگی سن کر

تمہیں بس یاد کرتا ہوں

کہیں پر چشمِ آہو کے تخّیل سے

کہیں بھینی سی خوشبو کے توسّط سے

کہیں دلکش اداؤں کے تواتر سے

تمہاری یاد آتی ہے

تو پہروں یاد آتی ہے

کہیں پر جب کوئی خوش پوش شخصیت ابھرتی ہے

ذہانت سے، بشاشت سے حسینہ جب نکھرتی ہے

تو اک مہکار ہر جانب بکھرتی ہے

مگر جب ان حسیں پھولوں سے اِک مستی برستی ہے

تو تیری بادِ شعلہ بن کے سینے میں سلگتی ہے

مجھے تم یاد آتے ہو
مگر شاید یہ بے طرح سی لفاظی لگے جاناں
حقیقت تو یہی ٹھہری
کہ میں تم کو، تمہارے پیار کو بھولا نہیں جاناں
آخر پھر یاد کرنے کا یہ دعویٰ
کیوں کروں جاناں!

# آرزو کی آرزو

رتجگوں کی قسم
کہ میں بے وفائی کے موسم سے واقف نہیں
خوشبو بانٹتی، گیت گاتی ہوئی
لوٹ آ جانِ من! لوٹ آ
میرے آنگن میں آ، خوبگاہوں میں آ
میرے کمرے کی ہر چیز پر
کیسٹوں کے انبار میں گلدان کے ہر مرجھائے ہوئے پھول میں
میری کتابوں کے ہر شعر میں
گئی عید کے ہر کارڈ پر
اور تو اور
میرے بستر کی اِک اِک شِکن پر
بے قراری کے ہر نقش پر
تمہیں صرف اِک احساس ہوگا
میری آرزو نے تیری آرزو کی

# کتنے اکیلے رہ گئے ہیں ہم

نہ کوئی فون آیا ہے
نہ اب کوئی پیغام آیا ہے
نہ کوئی قہقہہ سننے میں آتا
جھلک تک دیکھنے کا بھی کوئی موقع نہیں ملتا
ہے گہری خامشی اور ہر طرف گہرا اندھیرا ہے
کہیں پر روشنی مجھ کو نظر آتی نہیں جاناں
یہ کیسی قیامت کی جدائی ہے
اب ایسے میں
فقط احساس تو کر لو
کتنے اکیلے رہ گئے ہیں ہم

# یاد ہے مجھ کو

مجھے یاد ہیں تیرے گیسوئے تابدار
حسیں پیشانی، ستواں ناک
ہونٹوں کی طرحدار مسکراہٹ
یاد ہے مجھ کو
روشن آنکھیں، دلچسپ جواب
بھیگی آنکھیں، مست شباب
یاد ہے مجھ کو
متوازی* حسین جسم کی کوس
خوش لباسی سے سنگم ملائے ہوئے
یاد ہے مجھ کو
کیا کیا کچھ
خالِ رُخ یار تلک
اور
''تیرے برتھ مارک'' تک سب کچھ مجھ کو یاد ہیں جاناں

(ماہنامہ ریشم کراچی اگست 2002)

# اُمیدِ دلنوازی

تم پہ ایسی دوری نے
کیا اثر کیا ہو گا
یہ تو میں بھی جانتا ہوں
کہ یہ تو
دو دلوں کا مسئلہ ہے
پر اتنا ہم سے سن لینا
کہ ہم ہیں بکھرے بکھرے سے
بے کلی ہماری ساتھی ہے
نیند ہماری دشمن ہے
بے کیف ہماری محفل ہے
بے طرب ہمارے لمحے ہیں
اُجڑے اُجڑے پھرتے ہیں
لیکن پھر بھی تیرا بھرم رکھے
پیار کا اخفا کرتے ہیں
لیکن اب تو تم بھی کچھ کہو جاناں
ایسی بے رُخی پہ تمہیں رنج تو ہوا ہو گا
دل کے آئینے پہ میرا عکس تو بنا ہو گا

شب بھر ہر کروٹ پر میرا نام تو لیا ہوگا
فون کی طرف کئی بار ہاتھ تو بڑھا ہوگا
مگر شاید یہ میرا خیالِ خام ہی ہوگا
تو ایسا مت کرو جاناں
ذرا بیتی وفاؤں کو کہیں آواز دے دینا
کہ مجھے تو اب بھی تم سے آمیدِ دلنوازی ہے

# ون وے (One Way)

سنو جاناں

محبت کبھی ون وے نہیں ہوتی

یہ دو طرفہ ٹریفک ہے کبھی یہ جام نہیں ہوتی

یہاں دونوں یا تو Receiving End پہ ہوتے ہیں

اور پھر ان دونوں ہی Giving End کے داعی

تو یوں سمجھ لو جاناں

بیتی ہوئی چاہتوں کے عوض

تو یہ نعرۂ مستانہ کافی ہے

"Without You I am no more"

(ماہنامہ ریشم کراچی اگست 2007)

# کیا محبت بھی کبھی مشروط ہوتی ہے؟

محبت اک لازعال جذبہ ہے
جو If اور But سے بالکل پاک جذبہ ہے
خلوص کے Zenith تک
یہ اک مبسوط نعمت ہے
مگر اس مرحلہ پر جب ہمیں ایک دوسرے پر
فخر کرنا تھا
پوچھنا تھا
تم نے محبت کو
دوسروں کے، تیسروں کے
روّیوں سے مشروط کرڈالا
اور ایسے جیسے میرے قدموں سے
زمین کھینچ لی
محبت میں شرط حرام ہے جاناں
تو پھر
مجھے واپس لوٹا دو
وہ لمحے جو بیت گئے جاناں
اور وقت جو ہم نے
اِک دوجے میں کھو کر گذارا تھا

(ماہنامہ ریشم کراچی اگست 2007)

# I LOVE YOU

ساگر کی ٹھنڈی گیلی ریت پر
میں نے تیرا نام لکھا
اپنی اُلفت کا پیغام لکھا
پھر کئی لہریں
جھاگ اُڑاتی آئیں
اور پھر لوٹ گئیں یا یوں سمجھو
معدوم ہوئیں
لیکن تیرا نام اور میرا عزم
دونوں ہی امر ہوئے
تو پھر مان لو جاناں
کہ مجھ کو تم سے پیار ہے

**"I LOVE YOU"**

# بدگمانی

چھوٹی باتوں پہ ہو گئے بدگماں، جانِ من
تجھ کو سمجھاؤں، میں کس طرح جانِ من
بن ترے دل تڑپتا مرا، جانِ من
جیسے ماہی جل کے بنا، جانِ من
بدگمانی نہ کر
مجھ سے روٹھا نہ کر، جانِ من
اِک عمر بعد تو مجھ کو ملا جانِ من
اب کیوں نظر نہیں آتی
وصل کی کوئی صورت جانِ من
اس حقیقت کو تو سمجھ جانِ من
بدگمانی نری زہر قاتل
بیچ میں فاصلے تو تم نے بنائے
پھر بیجا تو اصرار میرا نہیں،
اس بدگمانی سے کنارہ کرو، جانِ من

# ''مجھے بھول بھی جاؤ' تو یہ حق ہے تم کو'

تیری اُلفت کے اس تازہ چلن سے
میں جو دیوانہ ہوا جاتا ہوں
اپنے آپ سے بیگانہ ہوا جاتا ہوں
میرا بشاشت کا رنگ نذرِ جانانہ ہوا جاتا ہے۔
''مجھے بھول بھی جاؤ' تو یہ حق ہے تم کو'
تمہاری انا اور خودداری سے مجھے
معلوم ہے کہ تم بھلا بھی پاؤ گے مجھے
میں تو تمہاری بے رخی کا قائل بھی ہوں
میں کہ جس نے ہمیشہ تمہیں افضل ہی جانا
تو تیرے اس جھٹلانے
پر خفا کیسے میں ہو سکوں گا
مجھے تم بھول جاؤ' جاناں
کہ میں شاید تیرے قابل ہی نہیں تھا

# اِک آخری مُسکان، میری آہ بھی سن لو

ذراتم یاد کرلینا
کبھی ہم بھی اک ساتھ قہقہے لگاتے تھے
وہ پیاری پیاری بھولی بھالی باتیں تو یاد رکھنا
وصل کے لمحے کی وہ بانکی، تیکھی
اور نکیلی ادائیں تو یاد رکھنا
ذرا اس لمحے کو تو یاد کرلینا
کہ جب تیری ملاحت سے
جام کوثر کے بھر بھر کے پیئے میں نے
ذرا ان موسموں کو یاد کرلینا
کہ جب تیری شوخی، تیری متانت
تیری لطافت، تیری حلاوت
تیری ملاحت، تیری صباحت
تیری نزاکت
یہ سب کچھ بلاشرکتِ غیرے میرے تھے
زرا ان سرد سیاہ راتوں کی بارشوں کی یاد رکھنا
کہ جب لحافوں میں دبکے
گھنٹوں میں اور تم

فون کو انگیج رکھتے تھے

جب ان خوشگوار باتوں میں کہیں

غلطی سے تمہیں ''آپ جناب'' کہہ جاتا

تو مجھے تم ڈانٹ دیتی تھیں

پلیز اس ڈانٹ کو مت بھلانا

کہ وہ ڈانٹ میری یادوں کی معراج ٹھہری ہے

مجھے بھول جانا' انہیں مت بھلانا

# مجھے کچھ نہیں بھولا

میں بھول بھی کیسے سکتا ہوں
معصوم ادا چنچل جذبے، باتوں کی متلاشی آنکھیں
یہ بھی ہم کو معلوم نہ تھا
کہ ہم کہاں سے کہاں تک آ پہنچے ہیں
ہم جاگ رہے ہیں یا پھر خواب میں ہیں
وہ تو چنچل کلی تھی
کہ اُس کے قہقہے پھوار تھے، بہار تھے
اس کی باتیں پھول بنتی تھیں
اس کے بدن سے مہک اٹھتی تھی
اس کے ساتھ ہوتے مجھے تو بھول جاتا تھا
صبح کا آغاز اور شفق کی سرخی
سمجھ میں کچھ نہیں آتا تھا
لیکن اتنا یاد ہوتا تھا
کہ اِک معصوم سی گڑیا
بالکل بے خبر گڑیا
کسی بھی مصلحت کوشی سے پاک
عجب اندازِ وحشت سے
سراسر اُمیدِ نادیدہ کے غلبے سے
مجھ سے پیار کرتی تھی

# موسم اور ہم تم

کسی کو تو پسند ہے بہار کا موسم
کہ جب
گلاب شاخوں پہ کھل رہے ہوں
فضا گلاب بن کے مہک رہی ہو
کسی کو شاید خزاں پسند ہو
کہ خشک پتوں پہ چلنے کی آواز
انہیں موسمِ غمِ جاناں سی لگ رہی ہو
کسی کو برفباری کی رُت اچھی لگے
کہ فضا میں چاندی بکھر رہی ہو
فضا میں نغمے بکھر رہے ہوں
مگر ہم ہیں کہ ایک جگنو کی خاطر
سردیوں کی بارشوں کے عاشق
جب دور تک لمبی کالی سڑک
ہمیں دعوت دو گام دیتی ہے
یہ کالی سڑکیں، یہ ابر و باراں
ایسے لگتے ہیں جیسے
ہماری شاموں کو

''خواہشوں کے ہزار جگنو عطا کئے ہوں''

یا پھر یہ بھیگی سڑکیں

موسم کی خنکی

بارشوں کی رم جھم

نیم شب کی خاشی

ہمیں کسی کے ہمراہ چلنے کی نوید دیتی ہیں

# محبت اور اَنا

کیا کوئی میل ہے ان کا؟

محبت تو فنا کا درس دیتی ہے

اِک دوجے میں کھو جانے کا کہتی ہے

محبت قربانیوں کا نام ہوتی ہے

بڑی بے لوث ہوتی ہے

محبوب کے ناز و نخرے اُٹھاتی ہے

اِک دوسرے پر جان دینے کا درس دیتی ہے

بسر و چشم تسلیم کی خو ڈالتی ہے

انا اور عشق میں پھر میل کیسے ہو؟

انا ''دریں گلشن چیزے دیگرے''

# میلے رشتے

کچھ تو رشتے مجبوری کے

کچھ ہیں اپنی چاہت کے

بھائی کا رشتہ، بہن کا رشتہ

ماں کی کوکھ کا رشتہ

ہے یہ Compulsion کا رشتہ

لیکن چائس کا رشتہ، سوچ کا رشتہ

سانجھ کا رشتہ، ہر کچھ شیئر کرنے کا ناطہ

کِتنا عُمدہ ہوتا ہے

خون سفید بھی ہو سکتا ہے

مجبوری ہے رشتے شاید روگ بنیں

پر پیار کا رشتہ، چائس کا کا رشتہ

اتھاہ عقیدت کا رشتہ

دلوں کو سدا منوّر رکھتا ہے

اور ایسے رشتے تو میلے نہیں ہوتے

لباسوں کی طرح

# شیشے کا انسان

میں جو خلوص کا پیکر ہوں
میں کہ محبتوں کا داعی
میں کہ منافقت کا دشمن
میں جب بھی دیکھوں گلوں کا جوبن
کانٹے مجھے لہولہان کر دیں
اِس نفسا نفسی کے عالم میں
ایسے لگے کہ پتھروں کے اِس شہر میں
میں شیشے کا اِک انسان
کہیں کرچی کرچی نہ ہو جاؤں
کہ
معاملے دلوں کے ہیں
اور
نازک یہ آبگینے ہیں

# مظلوم کون

میں تو سمجھ ہی نہیں سکتا

کہ مرد ہی ہر دم الزامِ بے وفائی کا مورد کیوں ٹھہرا؟

عورت ہی سدا مظلوم کیوں ٹھہرائی گئی

گستاخی معاف زاہدو!

کیا آدم نے حوا سے بے وفائی کی؟

کیا حوا آدم کی وجہ سے مظلوم ٹھہری تھی؟

دو منفی جوابوں پر حوا کی بیٹیو!

ذرا سوچیئے اس الزام کی خاطر

کیا موسیٰؑ نے بی بی صفورا کی خاطر

کشٹ نہیں کیا سالہا سال

کیا وہ وفا کا سمبل نہیں ٹھہرے

سیہ یوسفؑ وزلیخا کی داستان دیکھیئے

مظلوم کون تھا' انصاف کیجیئے

قصص الانبیا کے ان اوراق نے

آپ کو اپنی اخلاقی جرأت عطا کی ہوگی

کہ برملا کہیئے

مرد بے وفا نہیں، عورت مظلوم نہیں

